فاسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا تعلمون

# طریقۂ الہدیٰ

رد

# سراج التقویٰ

مصنفہ

علامہ یگانہ فہام زمانہ کاشف دقایق مسائل فقہ حنفیہ
وشافعیہ واقف نکات احادیث نبویہ عالیجناب مولانا
مولوی شاہ زاہد حسین صاحب قادری مہکری مدظلہ العالی

برائی نفع خاص و عام بدرستی تمام باہتمام سید ولی اللہ
در مطبع نظامی واقع مدراس مطبوع گردید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اے حمد قدیم ولے صمد واجب التعظیم ولازم التکریم۔ ولے معروف بفضل وعطا۔ وای موصوف بصفت احدا۔ وائے مکون اکوان بکاف ونون کن فیکون۔ وائے موجود بے علت۔ وائے معبود ہر ملت۔ وائے منور ظلمات قوالب۔ وائے مصور ہیات مطالب۔ وائے خالق نار ونور وائے کشائندہ ابواب رحمت۔ وائے نمائندہ اسباب مغفرت ونفائس صلوٰۃ طیبات۔ وشریف تحیات زاکیات۔ نثار مرقد منور ومشہد معطر حضرت خاتم رسل ہادی سبل خاتم ختم نبوت گوہر شمع رسالت معدن ارباب سعادت ماحی اہل شقاوت حضرت سید المرسلین وخاتم النبیین وشفیع المذنبین وامام المتقین۔ ماہ فلک سیادت خورشید سپہر سعادت۔ سید السادات وسند السعادات۔ صدر کائنات بدر موجودات خواجہ کونین رسول الثقلین۔ ہادی دارین امام الحرمین الشریفین۔ جد الحسنین ندیم خلوت گاہ قاب قوسین۔ علیہ افضل الصلوات واکمل التحیات وعلی آلہ الطاہرین واصحابہ المجاہدین اجمعین۔ اما بعد دہینو لا ایک فتویٰ نظر آیا جسکا نام **سراج الفتویٰ** ہے۔ اور دیکھنے سے اسکے دل کو ایک اضطراب ہوا کیونکہ وہ فتویٰ روایات غیر معتبر اور اقوال پر ضرر سے مملو ہے اس لئے اس ناصحی کو اس بات کا خیال ہوا کہ رد اسکا لکھکر شایع کرون تاکہ صحیح اور غیر صحیح اور معتبر و غیر معتبر روایات سے ہر ایک شخص آگاہ ہوجائے اور نام اس رسالہ کا **طریقۃ الہدیٰ** رد

سراج الفتویٰ رکھا۔ اور اب التجا بدرگاہ قاضی الحاجات وکاشف الغیبات ودافع المشکوکات یہہ ہے کہ اس رسالہ کو مشمول خلایق ومقبول اہل حقایق ومعقول اہل دقایق کر او رمقلدین آئمہ اربعہ رضوان اللہ علیہم کو ہمیشہ تقلید پر اپنے اپنے اماموں کے قایم ودائم رکھہ آمین یارب العالمین بحرمت حضرت سید المرسلین وامام المتقین صلی اللہ علی محمد وعلے آلہ الطاہرین وصحابہ الماجدین اجمعین

# سوال

کیا فرماتے ہین علمائے دین ومفتیان شرع مبین اس مسئلہ مین کہ حنفی مذہب مین نماز جنازہ سوا اولیاء میت ایک بار پڑہی گئی بعد دوبارہ پڑہنا کیا حکم ہے اور شافعی مذہب مین اسکا کیا حکم ہے اگر جماعت ثانی کا امام شافعی المذہب ہے تو حناف ثواب حاصل کرنیکی نیت سے مذہب امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید کرنا جائز ہے یا نہین۔ اور جماعت ثانیہ کرنے کے لئے میت کے مذہب کو اعتبار ہے یا نہین۔ اگر شافعی المذہب پہلے نماز جنازہ مقتدی بنکر پڑھ لیا تھا پھر امام ہوکر نماز جنازہ دوبارہ پڑہے تو حناف کو اسکی اقتدا کرنا جایز ہے یا نہین۔

# الجواب

حامدا للہ ومصلیا ومسلما علے رسولہ وآلہ حنفی مذہب مین ولی کیساتھ جب نماز جنازہ پڑھ لئے تو اسکے بعد پھر کوئی شخص نماز پڑہنا جایز نہین۔ ہدایہ مین کہا وان صلے الولی لم یجز لاحد ان یصلے بعدہ لان الفرض یتادی بالاول والنفل بہا غیر مشروع انتہی

ہدایہ

اور شافعی مذہب مین نماز جنازہ مکرر پڑہنا درست ہے پہر اول نماز نہین پڑہے ہوے شخص کے لیے نماز پڑہنا اگرچہ سنت ہے لیکن وہ نماز اسکے حق مین فرض نماز ہوجاتی ہے اور فرض کا ثواب اسکو ملتا ہے اور اول پڑہا ہوا شخص پہر پڑہنا اگرچہ مسنون نہین لیکن پڑہا تو جائز ہے اور وہ نماز اسکے لیے نفل نماز ہوجاتی ہے فتح المعین مین لکھا ہے۔ ولو صلی علیہ فحضر من لم یصل ندب له الصلوة علیه وتقع فرضا فینویه ویثاب ثوابه والافضل فعلها بعد الدفن للاتباع ولا یندب لمن صلاها ولو منفردا اعادتها مع جماعة فان اعادها وقعت نفلا انتهی اور دوسرے کتب معتبرہ جیسے تحفہ ونہایہ ومغنی وغیرہ مین بھی مصرح ہے۔ اور حناف نماز جنازہ مین شافعی مذہب کی تقلید کرکر جماعت ثانیہ کرنا جائز ہے چنانچہ حرمین شریفین مین بھی قدیم الایام سے یہ عادت جاری ہے ردالمحتار مین لکھا ہے۔ وانه یجوز له العمل بما یخالف ما عمله علی مذهبه مقلدا فیه غیر امامه مستجمعا شروطه انتهی۔ اور شیخ عبدالحق دہلوی نے مدارج النبوہ مین لکھا ہے والآن در حرمین شریفین زادہما اللہ تعظیما وتشریفا متعارف است کہ چون خبر می رسد کہ فلان مرد صالح در بلدی از بلاد اسلام فوت کردہ است شافعیہ نماز بروے میکنند وبعضی حنفیہ نیز با ایشان شریک می شوند از قاضی علی بن جاراللہ کہ شیخ حدیث این فقیر بود پرسیدہ شد کہ حنفیہ چون شریک میشوند در گزاردن این نماز گفت دعاے ست کہ میکنند خلا باس انتہی! اور مناقب احمدیہ ومقامات سعیدیہ مین شاہ احمد سعید المجددی المدنی رح کے نماز جنازہ کے بیان مین مذکور ہے وکسیکہ بنماز جنازہ نرسیدہ بود نماز بقبر شریف خواند بجہت تبرک وتشرف کہ بعد از دفن ہم در مذہب شافعیہ درست است واہل مکہ مکرمہ بعد رسیدن خبر در حرم شریف مکی نماز بجماعت عظیمہ کردند انتہی بلکہ جماعت ثانیہ کیساتھ امام بنکر نماز جنازہ پڑہنا خود بعض اکابر علماے حنفیہ سے ثابت ہے

فتح المعین

ردالمحتار صـ

مدارج النبوۃ

چنانچہ علامہ ذہبی نے سیر النبلا میں شیخ الحنفیہ تاج الدین ابو الیمن زید بن الحسن الکندی کے حال میں لکھا ہے قال ابن الانماطی توفی الکندی یوم الاثنین سادس شوال سنۃ ثلاث عشرۃ وستمائۃ وامہم علیہ قاضی القضاۃ جمال الدین ابن الحرستانی ثم امہم بظاہر باب الفرادیس شیخ الحنفیۃ جمال الدین الحصیری ثم امہم بالجبل الشیخ موفق الدین شیخ الحنبلیہ وشیعہ الخلق ودفن بتربۃ لہ وعقد لہ العزاء تحت النسر یومین انتہی شیخ الحنفیہ جمال الدین الحصیری جو ثانیا امام ہوکے نماز پڑھے ہے وہ امام محمد کے کتاب الجامع الکبیر کے شارح ہیں انکا حال طبقات حنفیہ میں سطرح لکھا ہے۔ کان اماما فاضلا انتہت الیہ ریاسۃ اصحاب ابی حنیفۃ فی زمانہ تفقہ علی الشیخ الامام فخر الدین قاضیخان واخذ العلوم فی الفقہ عنہ وکان من تلامذتہ الخاصۃ اشتغل فی الفقہ عندہ وبلغ رتبۃ الکمال انتہی اور نماز دوبارہ پڑھنے میں میت کے مذہب کو اعتبار نہیں بلکہ اعتبار نماز پڑھنے والوں کو ہے چنانچہ امام ابو حنیفہ پر چھے بار نماز جنازہ پڑھے تھے علامہ سیوطی نے تبییض الصحیفہ بمناقب الامام ابی حنیفہ میں لکھا ہے وصلی علیہ (علی ابی حنیفۃ رض) ست مرات ولم یقدر علی دفنہ الی العصر لکثرۃ الزحام انتہی۔ اور شافعی مذہب میں جب نماز جنازہ پہلی جماعت کے ساتھ پڑھا ہوا شخص بار دیگر پڑھا تو اسکی نماز نفل ہوجاتی ہے اور نفل نماز پڑھنے والے کی اقتدا فرض نماز پڑھنے والا کرنا شافعیہ پاس صحیح ہے تو احناف کی نماز جو شافعی مذہب کی تقلید کر کر پڑھنے میں اسکے پیچھے صحیح ہوگی۔ امام نووی رحمہ اللہ نے منہاج میں فرمایا وتصح قدوۃ المودی بالقاضی والمفترض بالمتنفل وفی الظہر بالعصر وبالعکوس انتہی واللہ اعلم۔ کتبہ محمود کان اللہ لہ (محمود) (شافعی)

سیر النبلاء

تبییض

منہاج

الجواب صحیح عبید اللہ کان اللہ لہ اصاب من اجاب
(شافعی)

صح الجواب
محمد قدرت حلیم الناصری
(حنفی)

محمد مرتضیٰ عفی عنہ
(حنفی)

الله
خادم شریعت عزالو موی
عبید قاضی اہل سنت مدراس

ہذا الجواب صحیح لاشک فیہ
غلام محی الدین
کان اللہ لہ
(شافعی)

الجواب صحیح
سید محمد علی قادری
(حنفی)

ہذا الجواب صحیح لاریب فیہ
فقیر شاہ محمد قادر حسین قادری
عفا اللہ عنہ
(حنفی)

الجواب صحیح
عبد القادر عفی عنہ
(شافعی)

الجواب صحیح
سید محمد جلال الدین
کان اللہ لہ
(حنفی)

الجواب صحیح
شاہ محمد عفا اللہ عنہ
(شافعی)

ہذا الجواب صحیح لانہ
موافق لمذہب الحنفیہ والشافعیہ
سید حسین قادری عفی عنہ
(حنفی)

الجواب صحیح لاشک فیہ
عبد الرحمن عفی عنہ
(شافعی)

ہذا الجواب صحیح
بلا ارتیابات
محمد تمیم بن محمد کان اللہ لہما
ولاسلافیہما
(شافعی)

المجیب مصیب
فقیر شاہ محمد بدر الدین حسین
القادری کان اللہ لہ
(حنفی)

قولہ۔ اور اول پڑھا ہو شخص پھر پڑھنا اگرچہ مسنون نہین لیکن پڑھا تو جائز ہے اور وہ نماز نفل اسکے لئے نفل نماز ہو جاتی ہے۔ فتح المعین مین لکھا ہے ولو صلی علیہ فخضر من لم یصل ندب له الصلوٰة علیه وتقع فرضا فینویه ویثاب ثوابه والا فضل فعلها بعد الدفن للاتباع ولا یندب لمن صلاها ولو منفردا اعادتها مع جماعة فان اعادها وقعت نفلا انتهى۔ اور دوسرے کتب معتبرہ مین جیسے تحفہ ونہایہ ومغنی مین بہی مصرح ہے (جواب) یہہ جائز کہنا آپکا مختلف فیہ ہی بعضون کے نزدیک جائز ہے اور بعضون کے نزدیک مکروہ ہے اور بعضون کے نزدیک حرام ہے جیسا کہ آپ ہی کے کتاب مغنی المحتاج مین یہ اقوال موجود ہین اگر شک ہے تو دیکھ لو باقی بیان مغنی کا قریب معلوم ہو ویگا۔ انشاء اللہ تعالی (قولہ ولا یندب الخ) اعانة الطالبین جو شرح فتح المعین کی ہے اسمین لکھا ہے تحت مین اس قول کے (قولہ ولا یندب الخ) قال ع ش فتکون مباحة یعنے مندوب نہین ہے پس ہوگی وہ نماز مباح (قولہ اعادتها مع جماعة) جواب اسی اعانة الطالبین مین ہے جو شرح فتح المعین ہے وبالاولی عدم اعادتها منفردا وانما لم یندب اعادتها لان المعاد نفل وهذه لا یتنفل بها لعدم ورود ذلک شرعا۔ یعنے اولی یہہ ہے کہ نہین مندوب ہے اعادہ کرنا اس نماز کا منفرد کتین۔ اور نہین ہے مندوب اعادہ اسکا کسواسطیکہ اعادہ کرنا اسکا نفل ہے اور یہ نماز نفل نہین ہوتی ساتھہ اعادہ کے بسبب نہین وارد ہونے اسکے شرعا۔ قولہ فان اعادها وقعت نفلا انتہی یعنے پس اگر اعادہ کریگا اس نماز کو واقع ہوگی وہ نماز نفل کرکے (جواب) فتح المعین کی اس قول سے ظاہر ہوتا ہے کہ اگر کوئی دوبارہ اعادہ کیا اس نماز جنازہ کو تو واقع ہوگی وہ نماز نفل کرکے ہم اسکو رد کرنے کی کچھ ضرورت نہین خود شارح اس کتاب کا اس قول کو رد کرچکا ہے جیسا کہ لکھا ہے۔ وبالاولی عدم اعادتها منفردا وانما لم یندب اعادتها لان المعاد

فتح المعین ۔ شرح ۔ مغنی ۔ تحفہ ۔ نہایہ

اعانة الطالبین ۔ شرح فتح المعین

فتح المعین

فتح المعین

نقل الخ ۔ جواب دوسرا خود فتح المعین کی عبارت جو اس عبارت کے بعد ہے جسکو جناب مولوی
محمود صاحب نے ام کرمہ حذف کر دیے ہین اور وہ عبارت یہہ ہے وقال بعضهم الاعادة
خلاف الاولی ۔ یعنے کہے بعض علماء اعادہ خلاف اولی ہے یعنے مکروہ ہے ۔ اور جناب
مولانا مولوی محمد سعید اسلمی اپنے کتاب مفید الطالبین مین فرماتے ہین خلاف سنت ۔ و

مفید الطالبین

خلاف اولی از جملہ مکروہات است ۔ اور کہا اعانۃ الطالبین شرح فتح المعین نے تحت اس
قول کے ۔ (قوله وقال بعضهم مقابل لما يفهم من التعبير بعدم الندب وهو
الاباحة لما مر آنفا عن ع ش وحينئذ يقتضي ان قول بعضهم المذكور ضعيف
وعبارة شرح الروض تفهم انه معتمد ونصها قال في المهمات وفي التعبير بقوله
ولا تستحب اعادتها قصور فان الاعادة خلاف الاولى ولا يلزم من نفي الا
ستحباب اولية الترك لجواز التساوي ولهذا عبر في المجموع بقوله لا يستحب له
الاعادة بل يستحب له تركها اھ ۔ خلاصہ اسکا یہہ ہے کہ نہین ہے مستحب اعادہ کرنا
بلکہ مستحب ہے چھوڑنا اس اعادہ کا ۔ پس اس عبارت سے صاحب مجموع کے جو لکھا ہے لا
یستحب له الاعادة بل یستحب له ترکها صاف ثابت ہو چکا کہ یہہ مذہب صحیح اور قول
مفتی بہ امام نووی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور باقی دوسرے اقوال غیر معتبر اور مردود ہین ۔

مغنی المحتاج

اور مغنی المحتاج مین ہے ومن صلى على ميت منفردا او في جماعة لا يعيدها اي
لا يسن له اعادتها على الصحيح لان الجنازة لا يتنفل بها الخ یعنے جو شخص کہ نماز پڑھا
اوپر میت کے اکیلا ہو یا جماعت سے نہ اعادہ کرے اس نماز کا لیے سنت نہین ہے واسطے
اس شخص کے اعادہ کرنا اس نماز کا اوپر مذہب صحیح کے کسواسطے کہ نماز جنازہ نفل نہین
ہوتی ساتھ اعادہ کے والثانی يسن اعادتها في جماعة سواء اصلى منفردا ام في جماعة

کغیرھا من الصلوات والثالث ان صلی منفرداً ثم وجد جماعة یسن له الاعادة

معھم لجنازة فضیلتھا والافلا والرابع تکرہ اعادتھا والخامس تحرم وعلی الاول

لو صلی ثانیاً وقعت صلاتہ نفلاً علے الصحیح یعنے ثانی مستحب ہے اعادہ اُسکا جماعت کے

ساتھ برابر ہے کہ کیا پڑہا ہو اکیلا یا پڑہا ہو ساتھ جماعت کے مانند غیر اس نماز کے نمازون سے

اور ثالث اگر اکیلا نماز پڑہا ہو تو اس پیچھے پایا جماعت کیتین مستحب ہے واسطے اس شخص کے اعادہ

ساتھ اس جماعت کے واسطے نگاہ رکہنے فضیلت کو اس جماعت کے اور نہین تو نہ پڑہا چاہیے

والرابع تکرہ اعادتھا اور چوتھا قول مکروہ ہے اعادہ کرنا۔ والخامس تحرم۔ اور

پانچوان قول حرام ہے اور اوپر اول کے اگر پڑہیگا ثانیاً واقع ہوگی وہ نماز نفل کرکے

اوپر صحیح کے اھ (جواب مغنی کے قول ثانی اور ثالث کو رد کرنے کی کچھ ضرورت نہین کیونکہ

خود صاحب فتح المعین نے رد کر چکا ہے اور وہ یہ ہے (اعادتھا مع جماعة) فتح المعین

اعانة الطالبین والا جو شارح فتح المعین کا ہے اس قول کے تحت مین لکھا ہے و یالاولی

عدم ندب اعادتھا الخ جیسا کہ اوپر گذرا۔ اور قول رابع اور خامس صاف دلالت کرتے اعانة الطالبین

ہین جو شخص کہ ایکبار نماز پڑھ چکا ہے دوبارہ جماعت مین شامل ہوکر پڑہو یا تنہا یا امام ہو کر

پڑہو کراہت اور حرمت سے خالی نہین۔ اگر کوئی کہے صاحب مغنی اس قول خامس کے بعد لکھا مغنی

ہے وعلی الاول لو صلی ثانیاً وقعت صلاتہ نفلاً علے الصحیح (جواب اسکا یہ ہے خود

صاحب مغنی نے لکھا ہے ومن صلی علی میت منفرداً او فی جماعة لا یعید ھا ای مغنی

لا یسن له اعادتھا علے الصحیح لان الجنازة لا یتنفل بھا یعنے جو شخص کہ نماز پڑہا میت پر

اکیلا پڑہا ہو یا جماعت سے نہ اعادہ کرے اس نماز جنازہ کو لیے نہین مستحب ہے واسطے اسکے اعادہ

کرنا۔ اوپر مذہب صحیح کے کس واسطے کہ نماز جنازہ نفل نہین ہوتی ساتھہ اس اعادہ کے پس ان ہر دو قول

مغنی ۲۶

مین مغنی کے تعارض ہوا ہے مگر قول اول کی دلیل جو پڑہنے پر صاحب مغنی نے بیان کیا اظہر من الشمس ہے کیونکہ علی الصحیح کے بعد کہتا ہے۔ لان الجنازة لا یتنفل بہا۔ پس جو چیز کہ قول صحیح کے مقابل مین واقع ہو کب قابل حجت ہو سکتی ہے۔ ہان اگر علماء اسکے لئے بہی دلیل قوی بیان کرین ہو۔ پس اس مسئلہ ما نحن فیہ مین دلیل کہان ہے۔ اور امام نووی رحمہ روضة الطالبین مین فرماتے

روضة الطالبین

ہین۔ واذا صلی علی الجنازة فی جماعة ثم حضر اٰخرون فلہم ان یصلوا علیہا جماعة او فرادی وصلاتہم تقع فرضا کالاولین واما من صلی منفردا فلا تستحب لہ اعادتہا فی جماعة علی الاصح اھ یعنے جب کوئی شخص نماز پڑہ چکا جنازہ کی جماعت کے ساتہ تس پیچہے حاضر ہوی ایک جماعت دوسری پس چاہیئے انکو یہہ کہ نماز پڑہین وہ جماعت کرکے یا تنہا اور نماز ان لوگ کی واقع ہوتی ہے فرض کرکے مانند اولین کے۔ اور جو شخص کہ نماز پڑہ چکا اکیلا پس نہین مستحب ہے واسطے اسکے اعادہ کرنا اس نماز کا ساتہ جماعت کے اوپر مذہب اصح کے۔

شرح المحلی علی المنہاج

اور شرح المحلی علی المنہاج مین ہے ومن صلی لا یعید ای لا تستحب لہ الاعادة (علی الصحیح) والثانی تستحب فی جماعة لمن صلی منفردا کذا فی الروضة واصلہا وفیہ توجیہ النفی بان المعادة تکون تطوعا وہذہ الصلوة لا تطوع فیہا ونقضہ فی شرح المہذب بصلاة النساء مع الرجال علی الجنازة فانما تقع نافلة فی حقہن وہی صحیحة وقال فیہ علی الصحیح لو صلی ثانیا صحت صلاتہ وان کانت غیر مستحبة وتقع نفلا اھ۔ یعنے جو شخص کہ نماز جنازہ ایکبار پڑہ چکا ہے بار ثانی نہ اعادہ کرے لئے مستحب نہین واسطے اسکے اعادہ کرنا اوپر مذہب صحیح کے۔ اس ہندی عبارت پر جہان تک لکیر کہنچی گئی ہے وہ منہاج کی عبارت کا ترجمہ ہے۔ اور ثانی مستحب ہے جماعت مین مکرر پڑہنا واسطے اس شخص کے جو نماز پڑہا ہو اکیلا اسیطرح ہے روضہ مین اور اصل مین اسکے اور بیچ اسکے توجیہ ہے نفی کی ساتہ اس بات کے تحقیق کہ

شرح مہذب
معاد ہوتی ہے بغسل اور یہہ نماز نہین ہوتی ہے نفل بیچ اسکے۔ بلکہ مکروہ ہوتی ہے جو کہتا
ہے انکار کرتا ہے شرح مہذب والا یعنے کہتا ہے ونقصه فی شرح المہذب بصلاة
النساء الخ یعنے نماز پڑہنا عورتونکا ساتھ مردون کے جنازہ کی پس تحقیق کہ وہ واقع ہوتی ہے
نفل کرکے حق مین ان عورتون کے اور وہ صحیح ہے (جواب اسکا یہ ہے) کہ عورتون کے لئے نماز
مفید الطالبین
جنازہ تنہا پڑہنا مستحب ہے یا جماعت سے شافعی المذہب مین اختلاف ہے جیسا کہ مفید الطالبین مین ہے
لاکن زنان تنہا نماز گذارند نہ بجماعت زیرا کہ جماعت برائے زنان در نماز جنازہ میت مرد باشد
یا زن مستحب نیست بر ظاہر مذہب لاکن در مجموع گفتہ کہ جماعت مر زنان را درین مستحب بودن نیز سزاوار
است و بر ہیند جماعتے از سلف انتہی جب اس مسئلہ مین اختلاف ہوا بعض کہتے ہین جماعت سے نماز پڑہنا
مفید الطالبین
عورتون کے لئے مستحب نہین ظاہر مذہب پر۔ اور بعض کہتے ہین مستحب ہے جیسا کہ اسی مفید الطالبین
شرح مہذب
مین ہے لاکن در مجموع گفتہ کہ جماعت مر زنان را درین مستحب بودن سزاوار است و بر ہین
اند جماعتے از سلف پس اس عبارت سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ عورتین جماعت سے نماز
جنازہ پڑہنا مستحب ہے پھر شرح مہذب والا دوبارہ نماز جنازہ پڑہنے کو مکروہ نہین کہتا ہے
مردون کے لئے اور قیاس کرتا ہے جماعت نساء پر یہہ قول اسکا قابل حجت نہین کیونکہ اگر شافعی
مذہب مین نماز جنازہ عورتون کے لئے تنہا پڑہنیکا حکم ہوتا باوجود اسبات کے وہ عورتین جماعت
سے پڑہتے تو وہ کراہت دفع ہوجاتی تو اس صورت مین یعنے اگر کوئی مرد نماز جنازہ تنہا پڑہ چکا تھا اسکے
بعد جماعت کیساتھ پڑہتا تو اسکے لئے یہہ نماز جنازہ نفل ہوچکی اور کراہت اس سے دفع ہوگئی کہنا درست تھا

شرح منہاج
یہان تو ویسا نہین۔ اور شرح منہاج مین صاحب شرح مہذب والا جو لکہا ہے۔ وقال فیہ علی
الصحیح لو صلی ثانیاً صحت صلاته وان كانت غير مستحبة وتقع نفلا الخ اور کہا شرح
مہذب مین او صحیح کے اگر نماز پڑہا کوئی دوبارہ صحیح ہے نماز اسکے اگرچہ ہے وہ نماز غیر مستحب اور

واقع ہوتی ہے وہ نماز نفل کہتے ہیں۔ جواب یہہ عجب کلام مضطرب ہے۔ آپ ہی کہتا ہے
وہ نماز غیر مستحب ہے اور آپ ہی کہتا ہے وہ نماز نفل کرتے واقع ہوتی ہے اس نماز کو
غیر مستحب یعنے مستحب نہین بولنا گویا کہ نفل نہین بولنا ہر دو ایکہی بات ہے کسواسطیکہ شافعی مذہب
مفید الطالبین
مین ہے جیسا کہ مفید الطالبین مین ہے بدانکہ سنت و مستحب و مندوب و تطوع و نفل و مرغب
فیہ و حسن ہمہ بمعنای واحد اند اب معلوم کیا چاہیے تم شافعیہ کے مذہب مین جو قول کہ
معتبر اور صحیح ہے یہہ ہے اگر امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے اس نماز جنازہ مین کوئی معتبر روایت
آئی ہوتی تو شافعی مذہب کے علماء کا اس قول مین اسقدر اختلاف نہین ہوتا۔ پس رجوع کرو
طرف اس قول شافعی مذہب کے جو شافعیہ کے پاس مقبول و معتبر ہے اور وہ یہہ ہے جب
کوئی مسئلہ مین اختلاف ہوتا ہے تو اس مسئلہ مین امام غزالی اور امام نووی رحمۃ اللہ علیہما کا
قول معتبر ہے پس نظر کرتے اس قول کے امام نووی رح کا قول دوبارہ نماز جنازہ نہین
منہاج
پڑھنے کے لئے اختیار کئے جیسا کہ امام نووی رح منہاج مین فرماتے ہین۔ واذا صلی
علیہ شخص من لم یصل صلی و من صلی لا یعیدها علی الصحیح اور روضۃ الطالبین مین فرمائے
روضۃ الطالبین
ہین۔ واذا صلی علی الجنازۃ فی جماعۃ ثم حضر اخرون فلهم ان یصلوا علیها جماعۃ او فرادی
وصلاتهم یقع فرضا کالاولین واما من صلی منفرداً فلا تستحب له اعادتها فی جماعۃ علی الاصح
اور شافعیہ کا یہہ بھی ایک قاعدہ ہے جب خلاف قوی ہوتا ہے تو اس وجہ کو اصح کہتے ہین
اور مقابل اسکا صحیح ہوتا ہے۔ اور اگر خلاف ضعیف ہے تو اس وجہ کو صحیح نام رکھتے ہین
مفید الطالبین
اور مقابل اسکا خطا ہوتا ہے جیسا کہ مفید الطالبین مین ہے اگر شبہہ ہے تو دیکھ لو تنبیہ
اگر کوئی کہے امام نووی رح منہاج مین تحریر فرمائے ہین ومن صلی علیہ لا یعیدها علی الصحیح
منہاج
یعنے جو شخص کہ نماز جنازہ پڑھ چکا بار ثانی اعادہ کرنیکو منع فرماتے ہین اوپر مذہب صحیح کے

اور بعض کتب مین شافعیہ کے لکھے ہین اگر کسو نے بار ثانی اعادہ کیا تو وہ نماز نفل ہوتی ہے
اوپر مذہب صحیح کے - اب یہہ بات معلوم کرنا چاہیے شافعی مذہب مین قاعدہ مقرری ہے
اگر خلاف ضعیف ہے تو اس وجہہ کو صحیح نام رکھتے ہین اور مقابل اسکا خطا ہے جب امام نووی رح
اعادہ نکرے اوپر مذہب صحیح کے کرکے فرمائے تو اب مقابل اسکا خطا ہے یا نہین - اور جو
لوگ کہ اعادہ کرنیکو جائز رکھتے ہین او کہتے ہین اگر کسو نے اعادہ کیا تو وہ نماز نفل ہوتی
ہے اوپر مذہب صحیح کے جب یہہ قول صحیح ہوا تو امام نووی رح کا فرمان اس صحیح کے مقابلے مین
خطا ہوگا یا نہین - **قولہ** اور حنافی نماز جنازہ مین شافعی مذہب کی تقلید کر کر جماعت ثانیہ
کرنا جائز ہے چنانچہ حرمین شریفین مین بھی قدیم الایام سے یہہ عادت جاری ہے

رد المحتار مین لکھا ہے - وانہ یجوز لہ العمل بما یخالف ما عملہ علی مذہبہ مقلدا فیہ غیر
امامہ مستجمعا شروطہ انتہی - جواب بے ضرورت شافعی مذہب کی تقلید کر کر جماعت
ثانیہ کرنا علی الخصوص پیچھے اس شخص کے جو اول بار پڑھ چکا ہے بار ثانی وہ شخص امام ہوکر
پڑھتا ہے تو ہرگز ہرگز حنفیہ کو جائز نہین کہ اسکے پیچھے اقتدا کرے جیسا کہ وہی رد المحتار
مین کتاب الصلوۃ کے اخیر مین ہے - قولہ عند البعض ای بعض المجتہدین کالامام الشافعی
هنا - قولہ کما فی القنیہ وغیرہا وعزاہ صاحب المصفی الی الامام حمید الدین عن شیخیہ
الامام المحبوبی والی شمس الائمہ الحلوانی وعزاہ فی القنیۃ الی الحلوانی والسنفی فسقط
ما قیل ان صاحب القنیۃ بناہ علی مذہب المعتزلۃ من ان العامی لہ الخیار من کل مذہب
ما یہواہ والصحیح عندنا ان الحق واحد وان تتبع الرخص فسق اھ - خلاصہ اسکا یہہ ہے
کہ پس ساقط ہوچکا وہ جو کہا گیا تھا تحقیقکہ صاحب قنیہ بنا کیا اس کو اوپر مذہب معتزلہ کے
تحقیقکہ وہ معتزلہ اختیار دیتے واسطے عامی کے ہر مذہب سے جو چاہے کرین - اور

قولہ

کتاب الصلوۃ

قولہ

مذہب صحیح نزدیک ہمارے یعنے نزدیک اہل سنت و جماعت کے تحقیقکہ حق واحد ہے اور تتبع کرنا رخص کا یعنے ہر مذہب سے جو چاہے اختیار کرنا (فسق ہے) پس اس دلیل سے رد المحتار کے مجیب صاحب جو دلیل کہ رد المحتار کی لائے مردود ہے کیونکہ اسکو مذہب صحیح کرکے نہین لکھا ہے بخلاف اسکے ہم جو دلیل کہ لائے ہین اسکو مذہب صحیح کرکے کہتا ہے جیساکہ لکھا والصحیح عندنا ان الحق واحد اور تتبع رخص ہر مذہب کی فسق ہے۔

سوال اگر کوئی کہے کہ امام ابو یوسف ایکروز ایک چاہ کے پانی سے غسل کئے تھے اور بعد نماز کے معلوم ہوا کہ اس کوے مین چوہا گر کر مرگیا تھا کسو نے عرض کیا آپ جس کوے کے پانی سے غسل کئے تھے اسمین چوہا گر کر مرگیا تہا۔ آپنے فرمائے ہم ہمارے بہائیان مدنیان کی تقلید کئے۔ جواب اول ہم اس روایت کو قبول کرتے نہین کیونکہ ظاہر الروایت کے خلاف ہے جواب دوسرا کیونکہ امام ابو یوسف یہ فعل کئے ہونگے کیون کہ امام ابو یوسف مجتہد فی المذہب تھے انکو اپنے اجتہاد کے خلاف کرنا ہرگز جایز نہین۔ اور کہا صاحب رد المحتار

شارح در المختار بحث رسم المفتی مین لان المجتهد مامور بالعمل بمقتضی ظنه اجماعا انتهی یعنے مجتہد مامور ہے ساتھ عمل کے بموجب اپنے اجتہاد کے بالاجماع انتہی۔ وقال فی مسلم الثبوت والعضدی فی شرح مختصر الاصول وتحریر الاصول وغیرها من کتب الاصول لو حکم بخلاف اجتهاده کان باطلا اتفاقا لانه یجب علیه العمل ولا یجوز له التقلید مع اجتهاد غیره اجماعا۔ انتہی یعنے اور کہا مسلم الثبوت اور عضدی شرح مختصر الاصول اور تحریر الاصول مین اور سوائے ان کے اور ون مین جو کتب اصول سے ہین کہ اگر حکم کرے مجتہد بخلاف اجتہاد اپنے کے تو ہوگا وہ حکم باطل بالاتفاق اسواسطے کہ ہے اسپر عمل بموجب اجتہاد اپنے کے اور نہین جایز ہے اسکو

ہدایہ رد المحتار
رد المحتار
مغنی
مسلم الثبوت

احیاء العلوم

تقلید مع اجتہاد اپنے غیر کے بالاتفاق ۔ اور کہا حجت الاسلام نے احیاء العلوم میں ۔

لم یذہب احد من المحصلین الی ان المجتہد یجوز لہ ان یعمل بموجب اجتہاد غیرہ

لا الی ان الذی ادی اجتہادہ فی التقلید الی شخص رآہ افضل العلماء ان یاخذ بمذہب

غیرہ بل علی کل مقلد اتباع مقلدہ فی کل تفصیل فان مخالفتہ متفق علی کونہ

منکرا بین المحصلین انتہی ۔ یعنے نہین گیا کوئی شخص علماء سے اس طرف کہ مجتہد کو

جائز ہے کہ عمل کرے بموجب اجتہاد غیر کے اور نہ طرف اسکے کہ جو مقلد کہ پہنچی رائے

اسکے تقلید مین طرف امام افضل العلماء کے یہہ کہ عمل کرے مذہب غیر پر بلکہ لازم ہے

ہر مقلد پر اتباع اپنے امام کا ہر مسئلہ مین کیونکہ مخالفت اپنے امام کی متفق ہے منکر ہونا

اسکا درمیان علماء کے انتہی ۔ اگر کوئی کہے بعض روایت مین آیا ہے بے ضرورت

بھی تقلید کرنا جائز ہے قول صحیح مین ۔ جواب یہہ قول مبنی ہے اوپر قول متقدمین کے

جوان کے نزدیک تقلید مذہب معین کی کرنا ضروریات سے نتھا ۔ مگر تقلید مذہب

معین کی کرنا علماء متاخرین کے نزدیک ضروریاتِ دین سے ہے اور فتوی

اسی بات پر ہے جیساکہ صراط المستقیم مین شیخ عبد الحق دہلوی مذہب متقدمین اور

مذہب متاخرین کا لکھے ہین اور فتوی مذہب متاخرین پر ہے کرکے تحریر فرمائے

ہین اور اسیطرح سے مولنا شاہ ولی اللہ کتاب انصاف مین لکھے ہین اور مولنا بحر العلوم

عبد العلی قدس سرہ ہم بھی اپنے کتاب مین اسیطرح لکھے ہین ۔ اور وہی رد المحتار

و الادر مختار کے باب الوتر مین لکھا ہے ۔ ذکر العلامۃ افندی ان اعتبار رای المقتدی

فی الجواز وعدمہ متفق علیہ وانما الخلاف انما ہو فی اعتبار رای امام ایضا فالحنفی اذا

رای فی ثوب الامام الشافعی منیا لا یجوز اقتدائہ بہ اتفاقا ۔ انتہی یعنے کہا صاحب

شیخ عبد الحق دہلوی

صراط مستقیم

ردالمحتار شرح درالمختار کے باب الوتر مین ذکر کیا علامہ نوح افندی کہ اعتبار رائے مقتدی کو جواز نماز اور عدم جواز نماز مین متفق علیہ فقہا کا ہے۔ اور خلاف مذکور سوائے اسکے نہین کہ وہ بیچ اعتبار رائے امام کے ہی ہے۔ پس حنفی جبکہ دیکھے امام شافعی المذہب کے کپڑے مین منی تو نہین ہے جائز اقتدا ساتھہ اسکے بالاتفاق تمام ہوا۔ اور کہا درمختار مین کتاب القضا مین کہ شرح وہبانیہ مین جو شرنبلالی کی ہے مذکور ہے۔ قضی من لیس بمجتہد کحنفیۃ زماننا بخلاف مذھبہ عامدا لا ینفذ اتفاقاً انتہی یعنے کہ حکم کیا غیر مجتہد نے جیسے کہ حنفیہ ہمارے زمانے کے بخلاف مذہب اپنے کے عمدًا تو نہ نافذ ہوگا حکم اسکا بالاتفاق تمام ہوا۔ اور ملا علی قاری شرح عین العلم مین لکھتے ہین فلو التزم احد مذہبا کابی حنیفۃ او الشافعی رحمۃ اللہ علیہما فلزم علیہ الاستمرار فلا یقلد غیرہ فی مسئلۃ مسائل انتہی یعنے پس اگر لازم کر لیا کسینے کسی مذہب کو مانند ابی حنیفہؒ کے یا شافعیؒ کے پس لازم ہے اوسکو ہمیشگی پس تقلید نکرے غیر مذہب کی کسی مسئلہ مین مسئلون مین تمام ہوا۔ اور فرمایا ملا علی قاری نے اپنے رسالہ مین جو مؤلف ہے جواب مین قفال کے بل وجب علیہ حتما ان یعین مذہبا من ھذہ المذاہب اما مذھب الشافعیؒ فی جمیع الفروع واما مذھب مالک واما مذھب ابی حنیفہ او غیرھم فلیس لہ ان ینتحل من مذھب الشافعی ما یھواہ ومن مذھب ابی حنیفہ فی الباقی ما یرضاہ لانا لو جوزنا ذالک لادی الی الخبط والخروج من الضبط حاصلہ یرجع الی نفی التکلیف لان مذھب الشافعی اذا اقتضی تحریم شئ ومذھب غیرہ اباحۃ ذالک الشئ او علی العکس فھو ان شاء مال الی الحلال وان شاء مال الی الحرام فلا یتحقق الحل والحرمۃ وفی ذالک اعدام التکلیف وابطال فائدتہ واستیصال قاعدتہ

ردالمحتار شرح درالمختار

درالمختار

ملا علی قاری

وذالک باطل انتہی یعنے واجب ہے مقلد پر وجوبا یہہ کہ لازم پکڑے مذہب معین
ان مذاہب اربعہ سے یا تو مذہب امام شافعیؒ کا جمیع مسائل مین یا مذہب امام مالکؒ
کا جمیع مسائل مین یا مذہب امام ابوحنیفہؒ کا یا امام احمدؒ کا اور نہین ہے اسکے لیے یہہ
کہ چنے اپنے مذہب کے خواہش کے موافق اور مذہب ابوحنیفہ سے بیچ باقی کے جو چاہی
کیونکہ ہم اگر جائز رکھین اسکو تو پہنچاویگا یہہ طرف خبط دین کے اور طرف خروج
دین کے ضبط سے کہ حاصل اسکا اور مرجع اسکا نفی تکلیف کی ہے کیونکہ مذہب شافعی
کا جبکہ ہو مقتضی تحریم کسی شئے کا اور مذہب غیر کا اباحت اوسکے کا یا بالعکس اور
وہ چاہے تو مائل ہو طرف حلال کے چاہے تو مائل ہو طرف حرام کے پس ثبوت
نہ متحقق ہوگی حلت اور حرمت اور یہین انتفا تکلیف کا ہے اور باطل کرنا اوسکے
فائدہ کا اور مٹا دینا اوسکے قاعدہ کا اور یہ باطل ہے انتہی۔ اور فرمایا علامہ قہستانی
نے جامع رموز مین قریب کتاب الاشربہ کے واعلم ان من جعل الحق متعددا
کالمعتزلة اثبت للعامی الخیار فی الاخذ من کل مذہب مایہواہ ومن جعل
واحدا کالعلماء الزمہ العامی ماما واحدا کما فی الکشف فلو اخذ من کل مذہب
مباحۃ صار فاسقا کما فی شرح الطحاوی للفقیہ سعید بن مسعود فیجب
فی المذہب الصلابۃ ای اعتقاد کونہ حقا وصوابا کما فی الجواہر ومشایخنا قالوا
ان مذہبنا صواب یحتمل الخطاء ومذہب غیرنا خطاء یحتمل الصواب کما فی المصفی
یعنے جان تو تحقیق کہ جو شخص کہ حق کو متعدد جانا مانند معتزلہ کے ثابت کیا واسطے
عامی کے اختیار لینے مین ہر مذہب کے جو چاہے نفس اوسکا اور جس شخص نے کہا حق
واحد مانند علماء ہمارے لازم کیئے عامی کو امام واحد جیسا کہ کشف مین ہے

علامہ قہستانی
جامع رموز

پس اگر سے ایا ہر مذہب سے اوسکے مباح کو ہوگیا پورا فاسق جیسا کہ شرح طحاوی مین ہے
جو کہ فقیہ سعید بن مسعود کی ہے واجب ہے مذہب مین پختگی یعنے اعتقاد ہونے حق اور ثواب
کا جیسا کہ جواہر مین ہے اور ہمارے مشایخ نے کہا ہے کہ بیشک ہمارا مذہب صواب
پر ہے اور خطا کا احتمال ہے اور مذہب غیر کا خطا ہے کہ احتمال ثواب کا رکھتا ہے جیسا کہ
مصفے مین ہے تمام ہوا - اور فرمایا شیخ عبد الوہاب شعرانی مالکی نے میزان خضری مین

عبد الوہاب شعرانی رح

واعلم انه لا ینافی ما ذکرناه الزام العلماء للعامة بالتزام مذهب معین لانهم
ما الزموا هم بذلك الا رحمة بهم فلولا الزامهم للعامی بمذهب معین لضل
عن طریق الهدی - یعنے اور جان تو کہ بیشک منافی نہین ہے جو کہ ہمنے اسکو
ذکر کیا ہے لازم کر دینا علماؤن کا عام کے واسطے لزوم ایک مذہب کو کیونکہ انہون
نے لازم نہین کیا ہے یہہ امر مگر واسطے رحمت اون کے پس اگر نہوتا لازم کر دینا
علماؤن کا عامیون کو ایک مذہب پر تو البتہ گمراہ ہو جاتے راستے ہدایت سے پھر
آگے جا کر کہا - اما من لم یصل الی شهود عین الشریعة الاولی فوجب علیه
التقلید بمذهب واحد کما مر تقریره خوفا من الوقوع فی الضلالة و علیه
عمل الناس انتهی یعنے جو شخص کہ نہ پہنچا طرف کھلنے حقیقت شریعت پہلی کے اوسکو
واجب ہے تقلید ایک مذہب کی جیسے کہ گذری تقریر واسطے خوف کے گرنے سے
گمراہی مین اور اسی پر ہے عمل لوگون کا آجکے دن - کہا علی الخواص نے کہ وہ شیخ عبد الوہاب

علی خواص رح

شعرانی کا ہے ما امر العلماء للطالب والمرید بالتزام مذهب معین الا تقریبا
للطریق انتهی یعنے نہین حکم کیا ہے علماؤن نے واسطے طالب اور مرید کے ساتھ
لازم کرنے ایک مذہب کے مگر واسطے نزدیکی راہ صواب کے انتہی ذکر کیا اسکو عبد الوہاب نے

عبد الوہاب رح

میزان خضری مین اور کہا حموی نے شرح اشباہ مین کتاب التعزیر مین و فی الفتح قالوا

ان المنتقل من مذہب الی مذہب باجتہاد و برہان اثم یستوجب التعزیر فبلا برہان واجتہاد اولی انتہی یعنے کہا فتح القدیر مین کہے علماؤن نے تحقیقکہ نقل کرنیوالا ایک مذہب سے طرف دوسرے مذہب کے ساتھہ اجتہاد کے اور ساتھہ برہان کے گناہ سے ہے متوجب ہوتا ہے تعزیر کا پس بلا برہان اور اجتہاد کے بطریق اولی مستوجب تعزیر ہے۔ اور کہا صاحب بحر الرائق نے رسائل زینیہ مین رسالہ رفع الغشاء عن

وقت العصر والعشاء مین وجب علی مقلد ابی حنیفۃ ان یعمل بقولہ لما نقل العلامۃ قاسم فی تصحیحہ عن جمیع الاصولین انہ لا یصح الرجوع عن التقلید بعد العمل بالاتفاق انتہی یعنے واجب ہے اوپر مقلد ابی حنیفہ کے یہہ کہ عمل کرے ساتھہ قول امام ابی حنیفہ رح کے واسطے چیز ایک کے جو نقل کیا علامہ قاسم نے بیچ تصحیح اپنے تمامی اصولین سے بدرستیکہ نہین صحیح ہے رجوع کرنا تقلید سے بعد عمل کرنے بالاتفاق تمام ہوا۔ اور کہا شیخ عبدالحق دہلوی نے صراط مستقیم مین۔ خانہ دین این چہار است ہر کہ راہے ازین راہ ہا در ہے ازین درہا اختیار نمودہ و براہے دیگر رفتن عبث دیا وہ باشد و کار خانہ عمل از ضبط و ربط افگندن و از مصلحت بیرون افتادن است اگر قصد سلوک طریق و رجوع و احتیاط دار دہم از مذہب واحد روا نیکہ دلیلش احسن و اقوی و فائدہ اش اعم و اتم و احتیاط دران اکثر و وافر بود اختیار کند و راہ رخصت و مسالک حیلہ ندورزی نرود و این طریق متاخران است و شک نیست کہ این طریق منضبط تر و محکم تر است گویند کہ طریق پیشینان برخلاف این بود پیشینان تعین مذہب و اتباع مجتہد واحد از واجبات نمیداشتند انتہی یعنے طریق علماء متاخرین کا وجوب تعین مذہب واحد کا ہے بخلاف علمائے متقدمین کے نزدیک

میزان خضری

حموی شرح اشباہ

بحر الرائق

شیخ عبدالحق

صراط مستقیم

کتاب انصاف

اون کے یہہ واجب نہ تھا۔ اور کہا شاہ ولی اللہ دھلوی نے کتاب اپنے انصاف
مین باب حکایت حال ناس مین۔ اعلم ان الناس کانوا فی المائۃ الاولی والثانیۃ
غیر مجمعین علی التقلید لمذهب واحد بعینه ثم قال وبعد المائتین ظهر فیهم
التمذهب للمجتهدین باعیانهم وقل من کان لا یعتمد علی مذهب مجتهد بعینه وکان
هذا هو الواجب فی ذلک الزمان۔ انتہی جان تو کہ بیشک آدمی تھے صدی اول اور
صدی ثانی مین غیر جمع ہونے والے تقلید ایک مذہب معین پر پھر کہا کہ بعد دوسرے صدی
کے ظاہر ہوئی انہون مین مذاہب مجتہدون کے معین اور کم تھے وہ لوگ جو نہ اعتماد
کرتے تھے ایک مذہب معین پر اور یہہ ہے واجب اس زمانہ مین۔ انتہی پس یہہ تقریر ہے
بعینہ کلام شیخ عبد الحق دہلوی کے اور صاف ظاہر ہے اس سے کہ مراد متقدمین سے
ماقبل دوسو کی ہے اور مراد متاخرین سے مابعد دوسو کے پس صاف معلوم ہوا ان
نقول معتبرہ معتمدہ سے یہہ کہ مذہب علماء اہل سنت وجماعت کا وجوب تقلید مذہب امام
واحد کا ہے۔ اور کہا فتاوے عالمگیری مین کتاب تعزیر مین حنفی ارتحل الی مذهب (فتاوی عالمگیری)
الشافعی یعزر کذا فی جواہر الاخلاطی انتہی یعنے حنفی گیا مذہب شافعی مین تعزیر دیا
جاوے یہہ ہی ہے۔ اور کہا قنیہ مین۔ لیس للعامی ان یتحول من مذهب الی مذهب (جواہر اخلاطی مین)
ویستوی فیه الحنفی والشافعی انتہی یعنے نہین ہے عامی کو پھرنا ایک مذہب سے دوسرے
مذہب کے طرف برابر ہے اس مین کہ مذہب حنفی ہو یا شافعی۔ اور کہا جلال الدین (جلال الدین سیوطی)
سیوطی جزیل المواہب مین قال من مفتی المالکیة من تحول الیوم من مذهبه فبئس
ما صنع انتہی یعنے کہا مفتی مالکی سے جس شخص نے رجوع کیا آج کے دن اپنے
مذہب سے پس برا کیا اس نے جو کہ کیا۔ اور کہا طحطاوی نے شرح در المختار مین بحث (طحطاوی شرح در المختار)

شفق مین قال صاحب الهداية فی التجنیس الواجب عندی ان یفتی بقول
ابی حنیفة علی کل حال انتہی کہا صاحب ہدایہ نے تجنیس مین واجب میرے
نزدیک یہہ ہے کہ فتوی دیا جاوے ساتہہ قول ابی حنیفہ رح کے کل حال مین۔ اور
کہا فتاوی عالمگیری مین کتاب قضا مین۔ ہذا کلہ فی القاضی المجتهد واما المقلد فانما
ولاہ لیحکم بمذهب ابی حنیفة مثلاً فلا یملك المخالفة فیکون معزولا بالنسبة
الی ذالك الحکم هکذا فی فتح القدیر۔ انتہی یہ تمام بیچ حق قاضی مجتہد کے ہے
اور لکن مقلد پس سوا اسکے نہین کہ حکم کرے ساتہہ مذہب ابی حنیفہ رح کے مثلا پس
مالک نہین ہے مخالفت کا پس ہوگا معزول اس حکم مین ایسا ہی ہے فتح القدیر
مین انتہا۔ اور کہا صاحب بحر نے رسالہ مذکورہ مین قال ابن الهمام فی فتح القدیر
فبهذا ظهر ان الصواب ما ذهب الیه ابو حنیفه وان العمل علی مقلدیه وجب
والافتاء بغیره لا یجوز لهم انتہی کہا ابن ہمام نے فتح القدیر مین پس ساتہہ
اوسکے ظاہر ہوا کہ بے شک صواب وہ ہے کہ گئے اوسکے طرف ابو حنیفہ رح
اور بیشک عمل کرنا اوسکے مقلد پر واجب ہے اور فتوی دینا بغیر اوسکے جائز نہین
اونکو انتہی۔ اور فرمایا بحر العلوم مولانا عبد العلی نے شرح تحریر الاصول مین۔
وکذ اللعامی الانتقال فی الحکم من مذهب الی مذهب فی زماننا لا یجوز
لظهور الخیانة انتہی اور اسیطرح عامی کو رجوع کرنا حکم مین ایک مذہب سے دوسرے
مذہب مین نہین جائز ہے بسبب ظاہر ہونے خیانت کے تمام ہوا اور کہا شاہ ولی اللہ
نے عقد جید مین۔ قال فی الاحتساب لو رای الشافعی شافعیا شرب النبیذ وینکح
بلا ولی ویطاها فله ان ینکر لان علی کل مقلد اتباع مقلده ویعصی بالمخالفة

صاحب بحر

بحر العلوم مولانا عبد العلی قدس سرہ

شاہ ولی اللہ

عقد جید

ولو رای الشافعی حنفیا یاکل الضب فلہ ان یقول ما ان یتقد ان الشافعی اولی بالاتباع واما ان یترک ھذا انتہی یعنے کہا احتساب مین اگر دیکھا شافعی نے کسی شافعی کو کہ نبیذ پیتا ہے اور نکاح بغیر ولی کے کرتا ہے اور پہر جماع کرتا ہے پس اسکو پہونچتا ہے کہ منع کرے کیون کہ بیشک ادپر ہر مقلد کے پیروی اپنے امام کی ہے اور گناہگار ہوگا ساتہہ مخالفت کے اور اگر دیکھا شافعی نے حنفی کو کہ کہاتا ہے گھوڑ پہوڑ کو پس اوسکو لازم ہے کہ کہدے کہ اعتقاد کرے اس امر کا کہ شافعی بہتر ہے ساتھ پیروی کے یا چہوڑ دے اسکو تمام ہوا۔ اور کہا امام حجۃ الاسلام امام غزالیؒ احیاء العلوم ہین وقال حجۃ الاسلام فی احیاء العلوم فی الرکن الثانی من الباب الثانی من کتاب الامر بالمعروف لم یذہب احد من المحصلین الی ان المجتہد یجوز لہ ان یعمل بموجب اجتہاد غیرہ ولا الی ان الذی ادی اجتہادہ فی التقلید الی شخص راہ افضل العلماء ان یاخذ بمذہب غیرہ وقال بعد ذالک بل علی کل مقلد اتباع مقلد فی کل تفصیل فان مخالفتہ للمقلد متفق علی کونہ منکرا بین المحصلین انتہی یعنے کہا حجۃ الاسلام نے احیاء العلوم کے رکن ثانی مین جو باب ثانی ہے جو کتاب امر بالمعروف سے ہے کہ نہین گیا کوئی شخص علماء سے اس طرف کہ مجتہد کو جائز ہو عمل کرنا مذہب مجتہد غیر پر اور نہین گیا کوئی شخص علماء سے اسطرف کہ جو شخص کہ پہونچا فکر اسکا تقلید مین ایک شخص کی طرف کہ وہ افضل علماء دین کا ہے یہہ کہ عمل کرین مذہب غیر اوسکے پر اور کہا بعد اسکے بلکہ لازم ہے ہر مقلد پر تابعداری اپنے امام کے ہر مسئلہ مین کیونکہ مخالف ہونا مقلد کو اپنے امام کا منکر ہے باتفاق علماء کے تمام ہوا۔ اور کہا امام غزالیؒ کیمیائی سعادت کے رکن دوم اور

امام غزالی احیاء العلوم

امام غزالیؒ کیمیائی سعادت

اصل نوین مین فرماتے ہین شافعی را روا نبود کہ بر حنفی اعتراض کند چون نکاح بے ولی کند و شفعۂ جوار بگیر د و امثال این۔ اما اگر شافعی مذہب نکاح بی ولی کند یا نبیذ خرما خورد او را منع کردن روا بود کہ مخالفت صاحب مذہب خود کردن نزد ہیچ روا نبود باتفاق محصلان است کہ ہر کہ بخلاف اجتہاد خود یا بخلاف اجتہاد صاحب مذہب خود کار کند او عاصی است پس این بحقیقت حرام است قولہ اور شیخ عبد الحق دہلوی نے مدارج النبوۃ مین لکہا ہے والآن در حرمین شریفین زادہما اللہ تعظیما و تشریفا متعارف است کہ چون خبری رسد کہ فلان مرد صالح در بلدی از بلاد اسلام فوت کردہ است شافعیہ نماز بروے میکنند و بعضی حنفیہ نیز با ایشان شریک می شوند از قاضی علی بن جار اللہ کہ شیخ حدیث این فقیر بود پرسیدہ شد کہ حنفیہ چون شریک میشوند در گذاردن این نماز گفت دعائے است میکنند فلا باس انتہی ۔(جواب) قاضی علی بن جار اللہ کا قول بالکل غیر معتبر قابل حجت نہین کسو اسطیکہ بالکل مذہب حنفیہ کے خلاف ہے ۔کیونکہ نماز جنازہ کو مطلقاً دعائے است میکنند فلا باس کہنا جائز نہین کسواسطیکہ اگر نماز جنازہ کو فقط دعا ہی ہے کہتے ہین تو منہہ کو طرف قبلہ کے کرنا نماز جنازہ مین کچہہ ضرور نہین جیسا کہ دوسرے دعاؤن مین ضرور نہین حالانکہ یہہ جائز نہین۔ اور دوسری بات یہہ ہے کہ دعا کرنے کے لئے وضو ضرور نہین مثلاً کوئی شخص نماز سے فارغ ہوچکا بعد نماز کے پیشتر از دعا کے وضو اسکا ساقط ہوگیا وہ شخص اسی حالت سے دعا کیا تو جائز ہے بخلاف نماز جنازہ کے اور تیسری بات یہہ ہے کہ بیٹہکر دعا مانگنا جائز ہے بلکہ بعض مقامون مین مستحب ہے بخلاف نماز جنازہ کے بیٹہکر پڑہنا جائز نہین۔ اور چوتہی بات یہہ ہو کہ حالت جنب مین اگر کوئی دعا مانگا تو جائز ہے بخلاف نماز جنازہ کے جائز نہین۔ اور پانچوین بات یہہ ہو کہ

قولہ

جواب

کہ نماز مین ستر عورت فرض ہے اگر کوئی شخص بہ نیت دعا اس فرض کا خلاف کر کے
دعا مانگا تو جائز ہے بخلاف نماز جنازہ کے ہرگز جائز نہین الحاصل اسطرح بہت سے
صورتین ہین کہ نماز جنازہ کو مطلق دعا سے کہنا جائز نہین علی الخصوص بمقابلہ سب سوال کے
جو شیخ عبدالحق دہلوی پوچھتے ہین کہ حنفیہ چون شریک میشوند در گذاردن این نماز شیخ علی
بن جاراللہ اس سوال کا جواب دیتے ہین دعا ئے است میکنند فلا باس۔ یہہ جواب
شیخ علی بن جاراللہ کا کیونکر صحیح ہوگا کسواسطے سائل سوال کرتے ہین۔ (در گذاردن این نماز
شیخ علی بن جاراللہ کہتے ہین دعا ئے است میکنند فلا باس۔ یہہ جواب شیخ علی بن جاراللہ
کا صاف امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کے مذہب کے خلاف ہے کیونکہ خود شیخ عبدالحق دہلوی
مذہب امام ابو حنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا لکھتے ہین۔ در مذہب امام ابو حنیفہ و مالکیہ رحمہم اللہ آنست
آنست کہ جائز نیست زیرا کہ از شرائط صحت نماز بر جنازہ آنست کہ میت در پیش روئے مصلی
بود و این در غائب معلوم نمیشود۔ جب امام ہمامؒ فرما چکے کہ نماز جنازہ صحیح ہونے کے
شرطون سے ایک شرط یہہ ہے کہ میت روبرو مصلی کے ہووے۔ اور یہہ شرط صلوۃ
غائب مین معلوم نہین ہوتی۔ اور علماء متقدمین اور متاخرین حنفی مذہب کے کوئی ایک
اس بات کے قائل نہین کہ باوجود نماز جنازہ کے شرطون سے کوئی ایک شرط
فوت ہوتے بھی نماز جنازہ جائز ہے۔ اور قاضی علی بن جاراللہ مجتہد فی بعض المسائل بھی
نتھے اگر ہوتے تو بھی قول انکا قابل حجت نہین اور قول غیر معتبر مقبول نہین۔ قاضی علی بن جاراللہ
پر لازم تھا کہ تقلید اپنے امام ہمام رحمتہ اللہ علیہ کی کرتا جیسا کہ شیخ ابن ہمام نے
تحریر الاصول مین لکھا ہے۔ وقال ابن الہمام فی تحریر الاصول وشارحہ فی شرحہ
المسمی بالتیسیر شرح التحریر غیر المجتہد المطلق یلزمہ عند الجمہور التقلید وان

شیخ عبدالحق دہلوی

قاضی علی بن جاراللہ

شیخ ابن ہمام

تحریر الاصول

